کتاب

# میزان الحق

حکمت جواہرات سے بہتر اور کوئی مرغوب چیز
اُس کے برابر نہیں ہو سکتی ہے

قولِ سلیمان


ahmadimuslim.de

پنجاب ریلیجس بُک سوسائٹی لاہور کیواسطے

چرچ مشن کانگریگیشنل پریس الہ آباد میں چھاپی گئی

سنہ ۱۸۹۲ع

ahmadimuslim.de

نے اپنی معرفت کے بموجب مصلحت نہ جانا کہ عالم کے فرقوں اور قوموں کی تغیر و تبدیل کا
مطلب اور سبب وقت بیان کرے تو اسی سبب سے آدمی اکثر اوقات امورِ الٰہی و رگردشِ ایام
کے درک دریافت میں حیران رہتا ہے خلاصہ ایسی باتوں کے بھید خدا ہی جانتا ہے اور بس
ہاں انجیل کے کلام بموجب اتنا کہہ سکتے ہیں کہ خدا تعالیٰ دین محمدی کے ظاہر ہونے اور
پھیلنے کا دو سبب مانع نہ ہوا اول یہ کہ اس طریق سے عربستان اور شام و مصر کے
مسیحیوں کو جو محمد کے زمانہ میں انجیل کے طریقہ سے دور پڑ گئے تھے تنبیہہ کی جائے تا کہ اور زیادہ
دور و مہجور نہ ہوں ثانیاً یہ کہ جہاں میں بت پرستی کا دین زیادہ مشہور ہو اور دوبارہ
زور آور نہ ہو جائے لیکن معین وقت میں اور جب مسیحی لوگ پھر سچے ایمان کی طرف رجوع لاوینگے
اور اکثر انمیں سے انجیل کے گرویدہ ہو کر اُسکے حکم پر چلینگے تب خدا تعالیٰ اس تنبیہ کو اٹھالیگا
اور ان وعدوں کے بموجب جو خدا نے کتب عہدِ عتیق و جدید میں خصوصاً یشعیاہ کے
۶۰ باب کی ۵ و ۷ آیتوں میں اور ۱۹ باب کی ۲۳ و ۲۴ و ۲۵ آیتوں میں کئے ہیں آخر زمانہ
میں اکثر محمدی مسیح پر ایمان لاکر مسیحی جماعت میں ملجائینگے اور یشعیاہ کے دوسرے باب کی
پہلی آیت سے ۵ تک اور ۴۹ باب ۔ ۶۵ باب میں مفصل مرقوم ہے کہ آخر الایام انسان کا
تمام سلسلہ کیا بت پرست کیا محمدی اور کیا یہودی مسیح پر ایمان لاکر جانینگے کہ راہ
اور حقیقت اور حیات صرف وہی ہے اور بس اور اُسوقت مسیح کا وہ قول پورا ہوگا
اُس نے یوحنا کے ۱۰ باب کی ۱۶ آیت میں فرمایا ہے کہ ایک گلہ اور ایک گلہ بان ہوگا
پھر فلپیوں کے ۲ باب کی ۱۰ و ۱۱ آیتوں میں مرقوم ہے کہ ✣ یسوع کے نام پر کیا



ahmadimuslim.de